الْخَرَاجِ خَرَاجُ السَّنَةِ الْمَاضِيَةِ هُوَ الصَّحِيحُ، ٨ وَلَوْ اسْتَوْفَى رِزْقَ سَنَةٍ وَعُزِلَ قَبْلَ اسْتِكْمَالِهَا، قِيلَ هُوَ عَلَى اخْتِلَافٍ مَعْرُوفٍ فِي نَفَقَةِ الْمَرْأَةِ إِذَا مَاتَتْ فِي السَّنَةِ بَعْدَ اسْتِعْجَالِ نَفَقَةِ السَّنَةِ، وَالْأَصَحُّ أَنَّهُ يَجِبُ الرَّدُّ. (٣٤٨) قَالَ وَلَا بَأْسَ بِأَنْ تُسَافِرَ الْأَمَةُ وَأُمُّ الْوَلَدِ بِغَيْرِ مَحْرَمٍ، لِ لِأَنَّ الْأَجَانِبَ فِي حَقِّ الْإِمَاءِ فِيمَا يَرْجِعُ إِلَى النَّظَرِ وَالْمَسِّ بِمَنْزِلَةِ الْمَحَارِمِ عَلَى مَا ذَكَرْنَا مِنْ قَبْلُ، وَأُمُّ الْوَلَدِ أَمَةٌ لِقِيَامِ الْمِلْكِ فِيهَا وَإِنْ امْتَنَعَ بَيْعُهَا. وَاللَّهُ أَعْلَمُ بِالصَّوَابِ

---

تھا اس لئے روزی بھی شروع سال میں دی جاتی تھی ،اور صاحب ہدایہ کے زمانے میں خراج سال کے آخیر میں لیا جاتا ہے اس لئے روزی بھی سال کے آخیر میں ہی دی جائے گی۔

**ترجمہ** :اور اگر قاضی نے ایک سال کی روزی لے لی ،اور سال پورا ہونے سے پہلے معزول کر دیا گیا، تو کہا گیا ہے کہ وہ اسی اختلاف پر ہے جو عورت کے نفقے میں مشہور ہے جبکہ وہ سال کے درمیان مرگئی ہو، اور پورے سال کا نفقہ لے چکی ہو، صحیح بات یہ ہے کہ باقی کو واپس کرنا واجب ہے۔

**تشریح** : قاضی نے پہلے ہی ء سے ایک سال کی روزی لے لی اور درمیان سال میں معزول کر دیا گیا تو باقی روزی کو واپس لی جائے گی یا نہیں، اس بارے میں وہی اختلاف ہے جو بیوی نے سال بھر کی روزی پیشگی لے لی، پھر عورت درمیان سال میں مر گئی تو اختلاف ہے، صحیح بات یہ ہے کہ جو باقی روزی ہے وہ واپس لی جائے گی، کیونکہ اب قاضی اس کا حقدار نہیں رہا۔

**ترجمہ**: (۳۴۸) باندی اور ام ولد بغیر محرم کے سفر کرے اس میں کوئی حرج نہیں ہے۔

**ترجمہ** : لِ اس لئے کہ اجنبی مرد باندی کے حق میں دیکھنے میں محرم کے درجے میں، جیسا کہ ہم نے پہلے ذکر کیا، اور ام ولد باندی ہے اس لئے کہ اس میں ملکیت قائم ہے، یہ اور بات ہے کہ اس کی بیع ممتنع ہے۔

**تشریح** :ام ولد بھی باندی ہی ہوتی ہے، کیونکہ اس میں آقا کی ملکیت موجود ہوتی ہے، صرف اتنا فرق ہے کہ ام ولد کو بیچ نہیں سکتا، کیونکہ اس میں آقا کے مرنے کے بعد آزادگی کا شائبہ آچکا ہے، باندی اور ام ولد تین دن سے زیادہ کا سفر بغیر محرم کے کرے تو کر سکتی ہے۔

**وجہ** :اس کی وجہ یہ ہے کہ اجنبی مرد اس کے لئے محرم کے درجے میں ہے اس لئے وہ سفر کر سکتی ہے۔(۲) اس کو آقا کے کام میں دور دراز مقام جانا پڑتا ہے اس لئے بھی اس کے لئے یہ گنجائش ہے۔۔۔ واللہ اعلم بالصواب

اللہ کا لاکھ لاکھ شکر ہے کہ ناچیز شرح لکھنے میں یہاں تک پہنچا۔

ثمیر الدین قاسمی، مانچیسٹر

۹/۱۰/ ۲۰۱۳ء